الصَّلٰوةَ فَاجْعَلْ اَفْئِدَةً

وہ نماز کو پس کر تو کتنے دلوں کو

مِّنَ النَّاسِ تَهْوِيْٓ اِلَيْهِمْ وَارْزُقْهُمْ مِّنَ الثَّمَرٰتِ

آدمیوں میں سے کہ محبت کریں طرف انکے اور رزق دے انکو میووں سے

لَعَلَّهُمْ يَشْكُرُوْنَ ۝ رَبَّنَآ اِنَّكَ تَعْلَمُ مَا نُخْفِيْ وَمَا نُعْلِنُ ۭ وَ

شاید کہ وہ شکر کریں اے پروردگار ہمارے تحقیق تو جانتا ہے جو چھپاتے ہیں ہم اور جو ظاہر کرتے ہیں ہم اور

مَا يَخْفٰى عَلَى اللّٰهِ مِنْ شَيْءٍ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ ۝ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ

نہیں پوشیدہ اوپر اللہ کے کوئی چیز بیچ زمین کے اور نہ بیچ آسمان کے سب تعریف واسطے اللہ کے

الَّذِيْ وَهَبَ لِيْ عَلَى الْكِبَرِ اِسْمٰعِيْلَ وَاِسْحٰقَ ۭ اِنَّ رَبِّيْ لَسَمِيْعُ

جسنے بخشا واسطے میرے اوپر بوڑھاپے کے اسمعیل اور اسحاق تحقیق پروردگار میرا البتہ سننے والا

الدُّعَآءِ ۝ رَبِّ اجْعَلْنِيْ مُقِيْمَ الصَّلٰوةِ وَمِنْ ذُرِّيَّتِيْ ڰ رَبَّنَا

دعا کا ہے اے پروردگار میرے کر تو میرے تئیں قایم رکھنے والا نماز کا اور اولاد میری سے اے پروردگار ہمارے

وَتَقَبَّلْ دُعَآءِ ۝ رَبَّنَا اغْفِرْ لِيْ وَلِوَالِدَيَّ وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ

اور قبول کر تو دعا میری اے پروردگار ہمارے بخشش کر تو واسطے میرے اور واسطے ماں باپ میرے کے اور واسطے مومنوں کے

يَوْمَ يَقُوْمُ الْحِسَابُ ۝ وَلَا تَحْسَبَنَّ اللّٰهَ غَافِلًا عَمَّا يَعْمَلُ ع ۷

جسدن قایم ہو حساب اور مت گمان کر تو اللہ کو غافل اس چیز سے کہ کرتے ہیں

الظّٰلِمُوْنَ ڛ اِنَّمَا يُؤَخِّرُهُمْ لِيَوْمٍ

ظالم سوا اسکے نہیں کہ ڈھیل دیتا ہے انکو واسطے اس دن کے

تَشْخَصُ فِيهِ الْأَبْصَارُ ۝ مُهْطِعِينَ

کہ پتھرا جاویں بیچ اُس کے آنکھیں دوڑنیوالے ہونگے

مُقْنِعِي رُءُوسِهِمْ لَا يَرْتَدُّ إِلَيْهِمْ طَرْفُهُمْ وَأَفْئِدَتُهُمْ

اور اوپر اٹھانیوالے سروں اپنوں کو نہ پھیرے گی طرف اُنکے کوئی آنکھیں اُنکی کے اور دل اُنکے

هَوَاءٌ ۝ وَأَنذِرِ النَّاسَ يَوْمَ يَأْتِيهِمُ الْعَذَابُ فَيَقُولُ الَّذِينَ ظَلَمُوا

بے عقل ہو جاویں اور ڈرا تو آدمیوں کو اُس دن سے کہ آویگا اُنکے پاس عذاب پس کہینگے وہ لوگ کہ ظلم کرتے تھے

رَبَّنَا أَخِّرْنَا إِلَىٰ أَجَلٍ قَرِيبٍ نُّجِبْ دَعْوَتَكَ وَنَتَّبِعِ الرُّسُلَ أَوَلَمْ

اے پروردگار ہمارے ڈھیل دے تو ہم کو تھوڑی مدت تک کہ قبول کریں ہم پکارنے تیرے کو اور پیروی کریں ہم پیغمبروں کی کیا نہ

تَكُونُوا أَقْسَمْتُم مِّن قَبْلُ مَا لَكُم مِّن زَوَالٍ ۝ وَسَكَنتُمْ فِي مَسَاكِنِ

تھے تم قسم کھاتے پہلے اس سے کہ نہیں واسطے تمہارے زوال اور رہتے تھے تم بیچ گھروں

الَّذِينَ ظَلَمُوا أَنفُسَهُمْ وَتَبَيَّنَ لَكُمْ كَيْفَ فَعَلْنَا بِهِمْ وَضَرَبْنَا

اُن لوگوں کے کہ ظلم کیا اُنہوں نے جانوں اپنی پر اور ظاہر ہو گیا واسطے تمہارے کہ کیونکر کیا ہم نے ساتھ اُنکے اور بیان کیں ہم نے

لَكُمُ الْأَمْثَالَ ۝ وَقَدْ مَكَرُوا مَكْرَهُمْ وَعِندَ اللَّهِ مَكْرُهُمْ وَإِن كَانَ

واسطے تمہارے مثالیں اور تحقیق مکر کیا انہوں نے مکر اپنا اور نزدیک اللہ کے ہے جزا مکر اُنکے کی اور تحقیق کہ تھا

مَكْرُهُمْ لِتَزُولَ مِنْهُ الْجِبَالُ ۝ فَلَا تَحْسَبَنَّ اللَّهَ مُخْلِفَ

مکر اُنکا کہ ٹل جاوے اُس سے پہاڑ پس نہ گمان کر تو اللہ کو خلاف کرنے والا

وَعْدِهِ رُسُلَهُ إِنَّ اللَّهَ عَزِيزٌ ذُو انتِقَامٍ ۝

وعدہ اپنا پیغمبروں اپنے سے تحقیق اللہ غالب ہے بدلا لینے والا

يَوْمَ تُبَدَّلُ الْاَرْضُ غَيْرَ الْاَرْضِ

یاد کر جسدن کہ بدل جاوے زمین سوا زمین کے

وَالسَّمٰوٰتُ وَبَرَزُوْا لِلّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ ۝ وَتَرَى

اور آسمان اور ظاہر ہونگے وہ واسطے اللہ اکیلے غالب کے اور دیکھے گا تو

الْمُجْرِمِيْنَ يَوْمَئِذٍ مُّقَرَّنِيْنَ فِي الْاَصْفَادِ ۝ سَرَابِيْلُهُمْ مِّنْ قَطِرَانٍ

گنہگاروں کو اُسدن بندھے ہوئے بیچ زنجیروں کے کرتے اُنکے ہونگے گندھک سے

وَّتَغْشٰى وُجُوْهَهُمُ النَّارُ ۝ لِيَجْزِيَ اللّٰهُ كُلَّ نَفْسٍ مَّا كَسَبَتْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ

اور ڈھانک لیگی مونہوں اُنکے کو آگ تاکہ جزا دے اللہ ہر جی کو جو کچھ کہ کمایا ہے تحقیق اللہ

سَرِيْعُ الْحِسَابِ ۝ هٰذَا بَلٰغٌ لِّلنَّاسِ وَلِيُنْذَرُوْا بِهٖ وَلِيَعْلَمُوْۤا

جلد لینے والا حساب کا ہے یہ پہنچا دینا ہے واسطے آدمیوں کے اور تاکہ ڈرائے جاویں ساتھ اسکے اور تاکہ جانیں

اَنَّمَا هُوَ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ وَّلِيَذَّكَّرَ اُولُوا الْاَلْبَابِ ۝ ع ۱۹

سوا اسکے نہیں وہی ہے معبود اکیلا اور تاکہ نصیحت پکڑیں صاحب عقلوں کے

## سُوْرَةُ الْحِجْرِ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ تِسْعٌ وَّتِسْعُوْنَ اٰيَةً

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

ابتدا کرتا ہوں میں ساتھ نام اللہ بخشنے والے مہربان کے

الٓرٰ ۫ تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ وَقُرْاٰنٍ مُّبِيْنٍ ۝

یہ آیتیں ہیں کتاب کی اور قرآن روشن کی

یہ قرآن یا جو اس سورہ میں ہے سو وعظ کافی ہے بندوں کو واسطے ... تا کہ نصیحت کئے جائیں اسکے ساتھ اور ڈرائے جائیں ... تا کہ جانیں اور غور تامل کریں دلایل قدرت میں

رُبَمَا يَوَدُّ الَّذِينَ كَفَرُوا لَوْ كَانُوا

بہت وقت دوست رکھتے ہیں وہ لوگ کہ کافر ہوئے کاشکے ہوتے وہ

مُسْلِمِينَ ○ ذَرْهُمْ يَأْكُلُوا وَيَتَمَتَّعُوا وَيُلْهِهِمُ الْأَمَلُ

مسلمان چھوڑدے اونکو کہ کھاویں اور فائدے اوٹھاویں اور غافل کرے اونکو آرزو

فَسَوْفَ يَعْلَمُونَ ○ وَمَا أَهْلَكْنَا مِنْ قَرْيَةٍ إِلَّا وَلَهَا كِتَابٌ

پس جلد ہے کہ جانیں گے اور نہیں ہلاک کیا ہمنے کسی بستی کو مگر اور واسطے اوسکے لکھا ہوا ہے

مَعْلُومٌ ○ مَا تَسْبِقُ مِنْ أُمَّةٍ أَجَلَهَا وَمَا يَسْتَأْخِرُونَ ○ وَ

معلوم نہیں آگے نکلجاتی کوئی جماعت وقت اپنے سے اور نہ پیچھے رہتی ہیں اور

قَالُوا يَا أَيُّهَا الَّذِي نُزِّلَ عَلَيْهِ الذِّكْرُ إِنَّكَ لَمَجْنُونٌ ○ لَوْ مَا

کہا اونہوں نے ای وہ شخص کہ اوتارا گیا ہے اوپر اوسکے قرآن تحقیق تو البتہ دیوانہ ہے کیوں نہیں

تَأْتِينَا بِالْمَلَائِكَةِ إِنْ كُنْتَ مِنَ الصَّادِقِينَ ○ مَا نُنَزِّلُ الْمَلَائِكَةَ

لے آتا تو فرشتوں کو اگر ہے تو سچوں سے نہیں اوتارتے ہم فرشتوں کو

إِلَّا بِالْحَقِّ وَمَا كَانُوا إِذًا مُنْظَرِينَ ○ إِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ

مگر ساتھ حق کے اور نہونگے وہ اوسوقت ڈھیل دیے گئے تحقیق ہمنے اوتارا ہے قرآن کو

وَإِنَّا لَهُ لَحَافِظُونَ ○ وَلَقَدْ أَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ فِي شِيَعِ

اور تحقیق ہم واسطے اسکے البتہ نگہبان ہیں اور البتہ تحقیق بھیجے ہیں ہمنے پہلے تجھسے بیچ امتوں

الْأَوَّلِينَ ○ وَمَا يَأْتِيهِمْ مِنْ رَسُولٍ

پہلیوں کے اور نہ آیا اونکے پاس کوئی پیغمبر

إِلَّا كَانُوا بِهِ يَسْتَهْزِءُونَ ۝

مگر تھے وہ ساتھ اُسکے ٹھٹھا کرتے

كَذٰلِكَ نَسْلُكُهُ فِي قُلُوبِ الْمُجْرِمِينَ ۝ لَا يُؤْمِنُونَ

اسی طرح چلاتے ہیں ہم اوسکو بیچ دلوں گنہگاروں کے نہیں ایمان لاتے

بِهِ وَقَدْ خَلَتْ سُنَّةُ الْأَوَّلِينَ ۝ وَلَوْ فَتَحْنَا عَلَيْهِمْ بَابًا مِنَ

ساتھ اُسکے اور تحقیق گزر گئی سنت پہلوں کی اور اگر کھولیں ہم اوپر اُنکے دروازہ

السَّمَاءِ فَظَلُّوا فِيهِ يَعْرُجُونَ ۝ لَقَالُوا إِنَّمَا سُكِّرَتْ أَبْصَارُنَا

آسمان سے پس رہیں ہو جاویں بیچ اُسکے اوپر چڑھتے البتہ کہیں وہ سوا اسکے نہیں کہ بند کی گئی ہیں آنکھیں ہماری

بَلْ نَحْنُ قَوْمٌ مَسْحُورُونَ ۝ وَلَقَدْ جَعَلْنَا فِي السَّمَاءِ بُرُوجًا

بلکہ ہم قوم ہیں جادو کئے گئے اور البتہ تحقیق کیا ہمنے بیچ آسمان کے برجوں کو

ع ١٥ / ١

وَزَيَّنَّاهَا لِلنَّاظِرِينَ ۝ وَحَفِظْنَاهَا مِنْ كُلِّ شَيْطَانٍ رَجِيمٍ ۝ إِلَّا

اور زینت دی ہمنے اوسکو واسطے دیکھنے والوں کے اور نگاہ رکھا ہمنے اونکو ہر شیطان راندے ہوئے سے مگر

مَنِ اسْتَرَقَ السَّمْعَ فَأَتْبَعَهُ شِهَابٌ مُبِينٌ ۝ وَالْأَرْضَ مَدَدْنَاهَا

جس شخص نے کہ چرا لیا سننے کو پس پیچھے لگا اُسکے شہاب روشن اور زمین کو پھیلایا ہمنے اُسکو

وَأَلْقَيْنَا فِيهَا رَوَاسِيَ وَأَنْبَتْنَا فِيهَا مِنْ كُلِّ شَيْءٍ مَوْزُونٍ ۝

اور ڈالی ہمنے بیچ اُسکے پہاڑ اور اوگائی ہمنے بیچ اُسکے ہر چیز اندازہ کیگئی

وَجَعَلْنَا لَكُمْ فِيهَا مَعَايِشَ وَمَنْ

اور کیا ہمنے واسطے تمہارے بیچ اُسکے معیشتیں اور اُسکو

مراد سکی یا وہ چیز کہ وزن کرسکیں وجعلنا لکم اور گردانا ہمنے واسطے تمہارے فیہا زمین میں معایش اسباب معیشت کہ جس سے جیتے ہو تم اسباب عیش تمہارا ہے ساتھ اوسکے

لَسْتُمْ لَهٗ بِرٰزِقِيْنَ ۝ وَاِنْ مِّنْ

کہ نہیں ہو تم واسطے اُسکے رزق دینے والے — اور نہیں کوئی

شَيْءٍ اِلَّا عِنْدَنَا خَزَآئِنُهٗ وَمَا نُنَزِّلُهٗٓ اِلَّا بِقَدَرٍ مَّعْلُوْمٍ ۝

چیز مگر نزدیک ہمارے خزانے اُسکے ہیں اور نہیں اوتارتے ہم اُسکو مگر ساتھ اندازہ معلوم کے

وَاَرْسَلْنَا الرِّيٰحَ لَوَاقِحَ فَاَنْزَلْنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَاَسْقَيْنٰكُمُوْهُ

اور بھیجا ہمنے ہواؤں کو اٹھانیوالی ابر کی پس اوتارا ہمنے آسمان سے پانی پس پلایا ہمنے تمکو

وَمَآ اَنْتُمْ لَهٗ بِخٰزِنِيْنَ ۝ وَاِنَّا لَنَحْنُ نُحْيٖ وَنُمِيْتُ وَنَحْنُ الْوٰرِثُوْنَ ۝

اور نہیں ہو تم واسطے اُسکے ذخیرہ کرنیوالے اور تحقیق البتہ ہم زندہ کرتے ہیں اور مارتے ہیں اور ہم وارث ہیں

وَلَقَدْ عَلِمْنَا الْمُسْتَقْدِمِيْنَ مِنْكُمْ وَلَقَدْ عَلِمْنَا الْمُسْتَاْخِرِيْنَ ۝

اور البتہ تحقیق جانتے ہیں ہم آگے بڑھجانیوالوں کو تم میں سے اور البتہ تحقیق جانتے ہیں ہم پیچھے رہجانیوالوں کو

ع ۲

وَاِنَّ رَبَّكَ هُوَ يَحْشُرُهُمْ ۭ اِنَّهٗ حَكِيْمٌ عَلِيْمٌ ۝ وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ

اور تحقیق پروردگار تیرا وہ اکٹھا کریگا اُنکو تحقیق وہ حکمت والا ہے جاننے والا اور البتہ تحقیق پیدا کیا ہمنے آدمی کو

مِنْ صَلْصَالٍ مِّنْ حَمَاٍ مَّسْنُوْنٍ ۝ وَالْجَاۗنَّ خَلَقْنٰهُ مِنْ قَبْلُ

بجنے والی مٹی سے کہ بنی تھی کیچڑ سڑے ہوئے سے اور جان کو پیدا کیا ہمنے پہلے اس سے

مِنْ نَّارِ السَّمُوْمِ ۝ وَاِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلٰۗئِكَةِ اِنِّىْ خَالِقٌۢ

آگ سے کہ لو تھی اور یاد کر جس وقت کہا پروردگار تیرے نے واسطے فرشتوں کے تحقیق میں پیدا کرنیوالا ہوں

بَشَرًا مِّنْ صَلْصَالٍ مِّنْ حَمَاٍ مَّسْنُوْنٍ ۝

آدمی کو بجتی مٹی سے کہ بنی تھی کیچڑ سڑے ہوئے سے

...پس مادہ اس سے صورت بنائی اور اس وقت چھوڑ دیا اوسکو تا خشک ہو وے اور مرتبہ صلصال کو پہنچے والجان خلقناہ من قبل من نار السموم اور جن کو کہ بیان نسل سے اوسکے ہیں اور رکھتے ہیں

فَاِذَا سَوَّيْتُهٗ وَنَفَخْتُ فِيْهِ مِنْ

پس جب درست کرونمین اوسکو اور پہونکونمین بیچ اوسکے

رُّوْحِيْ فَقَعُوْا لَهٗ سٰجِدِيْنَ ۝ فَسَجَدَ الْمَلٰٓئِكَةُ كُلُّهُمْ

روح بنائی ہوئی اپنی سے پس گر پڑو واسطے اُسکے سجدہ کرنیوالے پس سجدہ کیا فرشتون نے سارون اونکے نے

اَجْمَعُوْنَ ۝ اِلَّآ اِبْلِيْسَ ؕ اَبٰٓى اَنْ يَّكُوْنَ مَعَ السّٰجِدِيْنَ ۝ قَالَ

سب نے مگر ابلیس نے انکار کیا یہ کہ ہووے ساتھ سجدہ کرنیوالون کے کہا

يٰٓاِبْلِيْسُ مَا لَكَ اَلَّا تَكُوْنَ مَعَ السّٰجِدِيْنَ ۝ قَالَ لَمْ اَكُنْ

ای ابلیس کیا ہے واسطے تیرے یہ کہ نہو تو ساتھ سجدہ کرنیوالونکے کہا نہیں ہون مین کہ

لِّاَسْجُدَ لِبَشَرٍ خَلَقْتَهٗ مِنْ صَلْصَالٍ مِّنْ حَمَاٍ مَّسْنُوْنٍ ۝ قَالَ

سجدہ کرونمین واسطے آدم کے پیدا کیا ہے تونے اوسکے تئین بجتی مٹی کیچڑ سڑی ہوئی سے کہا

فَاخْرُجْ مِنْهَا فَاِنَّكَ رَجِيْمٌ ۝ وَّاِنَّ عَلَيْكَ اللَّعْنَةَ اِلٰى يَوْمِ الدِّيْنِ ۝

پس نکل جا تو اسمین سے پس تحقیق تو راندہ ہوا ہے اور تحقیق اوپر تیرے ہے لعنت دن قیامت تک

قَالَ رَبِّ فَاَنْظِرْنِيْٓ اِلٰى يَوْمِ يُبْعَثُوْنَ ۝ قَالَ فَاِنَّكَ مِنَ

کہا ای پروردگار میرے پس ڈھیل دے مجھے تئین اوس دن تک کہ اوٹھائے جاوین کہا پس تحقیق تو

الْمُنْظَرِيْنَ ۝ اِلٰى يَوْمِ الْوَقْتِ الْمَعْلُوْمِ ۝ قَالَ رَبِّ بِمَآ

ڈھیل دیے گیونمے ہے دن وقت معلوم تک کہا ای پروردگار میرے بسبب اسکے کہ

اَغْوَيْتَنِيْ لَاُزَيِّنَنَّ لَهُمْ فِي

کہ گمراہ کیا تونے میرے تئین مین البتہ زینت دونگا واسطے انکے بیچ

الْأَرْضِ وَلَأُغْوِيَنَّهُمْ أَجْمَعِينَ ۞

زمین کی اور البتہ گمراہ کرونگا مین سب کو

إِلَّا عِبَادَكَ مِنْهُمُ الْمُخْلَصِينَ ۞ قَالَ هَٰذَا صِرَاطٌ عَلَيَّ

مگر بندے تیرے انمین سے خالص کئے گئے کہا یہ راہ ہے اوپر میرے

مُسْتَقِيمٌ ۞ إِنَّ عِبَادِي لَيْسَ لَكَ عَلَيْهِمْ سُلْطَانٌ إِلَّا مَنِ اتَّبَعَكَ

سیدھی تحقیق بندے میرے نہین ہے تیرے تئین اوپر اونکے غلبہ مگر جو شخص کہ پیروی کرے تیری

مِنَ الْغَاوِينَ ۞ وَإِنَّ جَهَنَّمَ لَمَوْعِدُهُمْ أَجْمَعِينَ ۞ لَهَا سَبْعَةُ أَبْوَابٍ

گمراہون مین سے اور تحقیق دوزخ البتہ جگہ وعدے اونکے کی ہے سب کی واسطے اوسکے سات دروازے ہین

ع ٣ / ١٩ / ١

لِكُلِّ بَابٍ مِنْهُمْ جُزْءٌ مَقْسُومٌ ۞ إِنَّ الْمُتَّقِينَ فِي جَنَّاتٍ وَعُيُونٍ

واسطے ہر دروازے کے اونمین سے ایک حصہ ہے قسمت کیا گیا تحقیق پرہیزگار بیچ بہشتوں کے ہین اور چشموں کے کہینگے فرشتے اون کو

ادْخُلُوهَا بِسَلَامٍ آمِنِينَ ۞ وَنَزَعْنَا مَا فِي صُدُورِهِمْ مِنْ غِلٍّ إِخْوَانًا

داخل ہو تم اونمین ساتھ سلامتی کے امن مین ہوئے اور نکال لینگے ہم جو کچھ بیچ سینوں اونکے کے ہو کینہ سے بھائی ہو جاوینگے

عَلَىٰ سُرُرٍ مُتَقَابِلِينَ ۞ لَا يَمَسُّهُمْ فِيهَا نَصَبٌ وَمَا هُمْ مِنْهَا بِمُخْرَجِينَ

اوپر تختوں کے آمنے سامنے نہ لگیگا اونکو بیچ اوسکے رنج اور نہین ہین وہ اوس سے نکالے گئے

نَبِّئْ عِبَادِي أَنِّي أَنَا الْغَفُورُ الرَّحِيمُ ۞ وَأَنَّ عَذَابِي هُوَ

خبر دے بندوں میرے کو یہ کہ مین بخشنے والا ہون مہربان اور تحقیق عذاب میرا وہی ہے

الْعَذَابُ الْأَلِيمُ ۞ وَنَبِّئْهُمْ عَنْ ضَيْفِ

عذاب دکھ دینے والا اور خبر دے اونکو مہمانون

مواتی انا الغفور ساتھ اس بات کے مین بخشنے والا ہو اوس شخص کو کہ بخشش مجھسے طلب کرے رحیم بخش دیتا ہون مین اوسکو جو توبہ کرے وان عذابی اور وہ کہ عذاب اون گنہگارون کے

ابرٰهیم اذ دخلوا علیه فقالوا

ابراہیم کے سے جبوقت داخل ہوئے اوپر اسکے پس کہا اونہوں نے

سلٰما قال انا منکم وجلون ۝ قالوا لا توجل انا

سلام کہا تحقیق ہم تجھسے ڈرتے ہین کہا اونہوں نے مت ڈر تو تحقیق ہم

نبشرک بغلٰم علیم ۝ قال ابشرتمونی علی ان مسنی الکبر فبم

خوشخبری دیتے ہین ساتھ لڑکے علم والے کے کہا کیا خوشخبری دیتے ہو مجھکو اوپر اسکے کہ پہونچا ہے مجھکو بوڑھاپا پس ساتھ کس چیز کے

تبشرون ۝ قالوا بشرنٰک بالحق فلا تکن من القٰنطین ۝ قال و

خوشخبری دیتے ہو کہا اونہون نے خوشخبری دی ہمنے تجھکو ساتھ حق کے پس مت ہو تو ناامیدون سے کہا اور

من یقنط من رحمة ربه الا الضالون ۝ قال فما خطبکم ایها

کون ناامید ہوتا ہے رحمت پروردگار اپنے سے مگر گمراہ کہا پس کیا ہے مہم تمہاری اے

المرسلون ۝ قالوا انا ارسلنا الی قوم مجرمین ۝ الا ال لوط

بھیجے ہوؤ کہا اونہون نے تحقیق ہم بھیجے گئے ہین طرف قوم گنہگارون کے مگر لوگ لوط کے

انا لمنجوهم اجمعین ۝ الا امراته قدرنا انها لمن الغٰبرین ۝ ع ۴/۱۶

تحقیق ہم البتہ نجات دینے والے ہین اونکو سبکو مگر جورو اوسکی کو مقرر کیا ہے ہمنے کہ وہ البتہ پیچھے رہنے والوں سے ہے

فلما جاء ال لوط المرسلون ۝ قال انکم قوم منکرون ۝

پس جب آئے لوگون لوط کے پاس بھیجے ہوئے کہا تحقیق تم ہو قوم ناپہچان

قالوا بل جئنٰک بما کانوا فیه یمترون ۝

کہا اونہون نے بلکہ لائے ہین ہم پاس تیرے ساتھ اوس چیز کے کہ تھے بیچ اسکے شک کرتے

وَاَتَيْنٰكَ بِالْحَقِّ وَاِنَّا لَصٰدِقُوْنَ

اور آئے ہم تیرے پاس ساتھ حق کے اور تحقیق ہم البتہ سچے ہیں

فَاَسْرِ بِاَهْلِكَ بِقِطْعٍ مِّنَ الَّيْلِ وَاتَّبِعْ اَدْبَارَهُمْ وَلَا

پس روانہ ہو تو ساتھ کنبے اپنے کے بیچ ایک ٹکڑے کے رات سے اور پیروی کر پچھاڑی اونکی اور نہ

يَلْتَفِتْ مِنْكُمْ اَحَدٌ وَّامْضُوْا حَيْثُ تُؤْمَرُوْنَ وَقَضَيْنَآ اِلَيْهِ

پھر کر دیکھے تم میں سے کوئی اور چلے جاؤ جہاں حکم کئے جاتے ہو تم اور حکم کیا ہم نے طرف اسکے

ذٰلِكَ الْاَمْرَ اَنَّ دَابِرَ هٰٓؤُلَآءِ مَقْطُوْعٌ مُّصْبِحِيْنَ وَجَآءَ اَهْلُ

اس بات کا کہ تحقیق جڑ انکی کٹی ہوئی ہوگی صبح ہوتے اور آئے لوگ

الْمَدِيْنَةِ يَسْتَبْشِرُوْنَ قَالَ اِنَّ هٰٓؤُلَآءِ ضَيْفِيْ فَلَا تَفْضَحُوْنِ وَاتَّقُوا

شہر کے خوشیاں کرتے کہا تحقیق یہ ہیں مہمان میرے پس مت فضیحت کرو تم مجھکو اور ڈرو تم

اللّٰهَ وَلَا تُخْزُوْنِ قَالُوْٓا اَوَلَمْ نَنْهَكَ عَنِ الْعٰلَمِيْنَ قَالَ هٰٓؤُلَآءِ

اللہ سے اور مت رسوا کرو مجھکو کہا اونہوں نے کیا نہیں منع کیا ہم نے تجھکو عالم کے لوگوں سے کہا یہ ہیں

بَنٰتِيْٓ اِنْ كُنْتُمْ فٰعِلِيْنَ لَعَمْرُكَ اِنَّهُمْ لَفِيْ سَكْرَتِهِمْ يَعْمَهُوْنَ

بیٹیاں میری اگر ہو تم کرنے والے قسم ہے زندگی تیری کی تحقیق وہ البتہ بیچ مستی اپنی کے سرگردان ہوتے تھے

فَاَخَذَتْهُمُ الصَّيْحَةُ مُشْرِقِيْنَ فَجَعَلْنَا عَالِيَهَا سَافِلَهَا

پس پکڑا انکو چیخ نے سورج نکلتے ہوئے پس کر دیا ہم نے اوپر اوسکا نیچے اوسکا

وَاَمْطَرْنَا عَلَيْهِمْ حِجَارَةً مِّنْ سِجِّيْلٍ

اور برسایا ہم نے اوپر اونکے پتھروں کو کنکر سے

إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَاتٍ لِلْمُتَوَسِّمِينَ ○

تحقیق بیچ اسکے البتہ نشانیاں ہیں واسطے نصیحت (دانائی) والوں کے

وَإِنَّهَا لَبِسَبِيلٍ مُقِيمٍ ○ إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَةً لِلْمُؤْمِنِينَ ○

اور تحقیق وہ البتہ راہ ہمیشہ چلنے کی ہے — تحقیق بیچ اسکے البتہ نشانی ہے واسطے ایمان والوں کے

وَإِنْ كَانَ أَصْحَابُ الْأَيْكَةِ لَظَالِمِينَ ○ فَانْتَقَمْنَا مِنْهُمْ وَإِنَّهُمَا

اور تحقیق تھے رہنے والے ایکہ کے قوم شعیب کی البتہ ظالم زنا والی تھی — پس بدلا لیا ہمنے اونسے اور تحقیق — وہ دونوں

لَبِإِمَامٍ مُبِينٍ ○ وَلَقَدْ كَذَّبَ أَصْحَابُ الْحِجْرِ الْمُرْسَلِينَ ○ وَآتَيْنَاهُمْ

البتہ بیچ راہ ظاہر کے ہیں — اور البتہ تحقیق جھٹلایا رہنے والوں حجر کے نے پیغمبروں کو — اور دی ہمنے اونکو

آيَاتِنَا فَكَانُوا عَنْهَا مُعْرِضِينَ ○ وَكَانُوا يَنْحِتُونَ مِنَ الْجِبَالِ بُيُوتًا

نشانیاں اپنی کتاب جو جاری کی ہیں پس ہوئے اونسے منہ پھیرنے والے — اور تھے وہ تراشتے — پہاڑوں سے — گھروں کو

آمِنِينَ ○ فَأَخَذَتْهُمُ الصَّيْحَةُ مُصْبِحِينَ ○ فَمَا أَغْنَىٰ عَنْهُمْ مَا

امن چاہنے والے پس پکڑا اونکو آواز سخت نے — صبح ہوتے — پس نہ دفع کیا اونسے اوس چیز نے

كَانُوا يَكْسِبُونَ ○ وَمَا خَلَقْنَا السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَا إِلَّا

کہ تھے وہ کماتے — اور نہیں پیدا کیا ہمنے — آسمانوں کو اور زمین کو اور اوس چیز کو کہ درمیان اونکے ہے مگر

بِالْحَقِّ وَإِنَّ السَّاعَةَ لَآتِيَةٌ فَاصْفَحِ الصَّفْحَ الْجَمِيلَ ○

ساتھ حق کے اور تحقیق قیامت البتہ آنیوالی ہے پس درگذر تو — گزرنا — نیک

إِنَّ رَبَّكَ هُوَ الْخَلَّاقُ الْعَلِيمُ ○ وَلَقَدْ

تحقیق پروردگار تیرا وہ پیدا کرنیوالا جاننے والا اور البتہ تحقیق

ع ١٩ ٥ ٥

آتَيْنٰكَ سَبْعًا مِّنَ الْمَثَانِيْ

دیں ہم نے تجھ کو سات آیتیں مثانی سے

وَالْقُرْاٰنَ الْعَظِيْمَ ۝ لَا تَمُدَّنَّ عَيْنَيْكَ اِلٰى مَا مَتَّعْنَا بِهٖٓ

اور قرآن بڑا مت کھینچ تو دونوں آنکھیں اپنی طرف اس چیز کے کہ فائدہ دیا ہم نے ساتھ اوسکے

اَزْوَاجًا مِّنْهُمْ وَلَا تَحْزَنْ عَلَيْهِمْ وَاخْفِضْ جَنَاحَكَ لِلْمُؤْمِنِيْنَ ۝

کتنی قسموں کو انمیں سے اور مت غم کھا اوپر اونکے اور نیچا کر تو بازو اپنا واسطے ایمان لانیوالوں کے

وَقُلْ اِنِّيْٓ اَنَا النَّذِيْرُ الْمُبِيْنُ ۝ كَمَآ اَنْزَلْنَا عَلَى الْمُقْتَسِمِيْنَ ۝ الَّذِيْنَ

اور کہ تو تحقیق میں ہوں ڈرانیوالا ظاہر جیسے کہ اوتارا ہمنے اوپر بانٹ لینے والوں کے جنہوں نے

جَعَلُوا الْقُرْاٰنَ عِضِيْنَ ۝ فَوَرَبِّكَ لَنَسْـَٔلَنَّهُمْ اَجْمَعِيْنَ ۝ عَمَّا كَانُوْا

کیا قرآن کو ٹکڑے ٹکڑے پس قسم ہے پروردگار تیرے کی البتہ سوال کرینگے ہم ان سب سے اس چیز سے کہ تھے وہ

يَعْمَلُوْنَ ۝ فَاصْدَعْ بِمَا تُؤْمَرُ وَاَعْرِضْ عَنِ الْمُشْرِكِيْنَ ۝ اِنَّا كَفَيْنٰكَ

کرتے پس ظاہر کر اوس چیز کو کہ حکم کیا جاتا ہے تو اور منہ پھیر لے مشرکوں سے تحقیق ہمنے کفایت کیا ہے تیرے پاس

الْمُسْتَهْزِءِيْنَ ۝ الَّذِيْنَ يَجْعَلُوْنَ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ ۚ فَسَوْفَ يَعْلَمُوْنَ ۝

ٹھٹھا کرنیوالوں سے وہ جو مقرر کرتے ہیں ساتھ اللہ کے معبود اور پس جلد جانیں گے

وَلَقَدْ نَعْلَمُ اَنَّكَ يَضِيْقُ صَدْرُكَ بِمَا يَقُوْلُوْنَ ۝ فَسَبِّحْ بِحَمْدِ

اور البتہ تحقیق جانتے ہیں ہم کہ تحقیق تنگ ہوتا ہے سینہ تیرا ساتھ اس چیز کے کہ کہتے ہیں پس تسبیح کر ساتھ حمد

رَبِّكَ وَكُنْ مِّنَ السّٰجِدِيْنَ ۝ وَاعْبُدْ

پروردگار اپنے کی اور ہو تو سجدہ کرنیوالوں سے اور عبادت کر

١٢ اور اسکے لئے دعا بد کی تھی کہ اللہم اعم بصرہ یا خدا اسکی آنکھیں اندھی کر دے اسود بن عبد یغوث اور حارث بن قیس طلاطلہ اذیت دینے اور ضرر پہنچانے سید عالم کے بہت کوشش کی تھی اور

رَبَّكَ حَتّٰى يَأْتِيَكَ الْيَقِيْنُ ۝ ع

پروردگار اپنے کی یہانتک کہ آوے تجکو یقین یعنے موت

# سورۃ النحل مکیۃ وھی مائۃ وثمان وعشرون اٰیۃ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

ابتدا کرتا ہوں میں ساتھ نام اللہ بخشنے والے مہربان کے

اَتٰى اَمْرُ اللّٰهِ فَلَا تَسْتَعْجِلُوْهُ سُبْحٰنَهٗ وَتَعٰلٰى عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ۝

آیا حکم اللہ کا پس مت جلدی کرو اوسکو پاک ہے وہ اور بلند ہے اوس چیز سے کہ شرک لاتے ہیں

يُنَزِّلُ الْمَلٰٓئِكَةَ بِالرُّوْحِ مِنْ اَمْرِهٖ عَلٰى مَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖٓ اَنْ

اوتارتا ہے فرشتوں کو ساتھ روح کے حکم اپنے سے اوپر جس شخص کے چاہے بندوں اپنے سے یہ کہ

اَنْذِرُوْٓا اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنَا فَاتَّقُوْنِ ۝ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ

ڈراؤ تم تحقیق کہ نہیں ہے کوئی معبود مگر میں پس ڈرو تم مجھے پیدا کیا آسمانوں کو اور زمین کو

بِالْحَقِّ تَعٰلٰى عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ۝ خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ نُّطْفَةٍ فَاِذَا هُوَ

ساتھ حق کے بلند ہے اوس چیز سے کہ شرک کرتے ہیں پیدا کیا انسان کو نطفہ سے پس اوسوقت وہ

خَصِيْمٌ مُّبِيْنٌ ۝ وَالْاَنْعَامَ خَلَقَهَا لَكُمْ فِيْهَا دِفْءٌ وَّمَنَافِعُ

جھگڑنیوالا ہے ظاہر اور چوپاؤں کو پیدا کیا اونکو واسطے تمہارے بیچ اونکے اسباب ہے گرم اور فائدے ہیں

وَمِنْهَا تَاْكُلُوْنَ ۝ وَلَكُمْ فِيْهَا جَمَالٌ

اور اوسمیں سے کھاتے ہو اور واسطے تمہارے بیچ اونکے زینت ہے

ہوجاتے ہیں اور کہتے ہیں کہ کل یہ منع کرینگے عذاب خدا کو جیسے ينزل الملئكة نازل کیا فرشتوں کو بالروح ساتھ وحی کے یا ساتھ قرآن کے کہ سبب حیات قلبوں کا ہے کیونکہ جہالت حکم میت میں ہے اور کہتے ہیں

اور اوضاع اور صفات مختلفہ کے کہ تعدد پر اوسکی زبانی ستی اور تخصیص اوس کی ستی ساتھ حکمت بالغہ اپنی کے تعالٰی عما یشرکون برتر ہے خدا اور بزرگ تر ہے اوس سے کہ شریک گردانتے ہیں اوسکا مخلوقات

حِينَ تُرِيحُونَ وَحِينَ تَسْرَحُونَ ۝

جس وقت شام کو چگا کر لاتے ہو اور جب چرانے کو نکالتے ہو

وَتَحْمِلُ أَثْقَالَكُمْ إِلَىٰ بَلَدٍ لَّمْ تَكُونُوا بَالِغِيهِ إِلَّا بِشِقِّ

اور اوٹھا لیجاتے ہیں بوجھ تمہارے طرف کسی شہر کے کہ نہ تھے تم پہنچنے والے اوسکے مگر ساتھ رنج

الْأَنفُسِ ۚ إِنَّ رَبَّكُمْ لَرَءُوفٌ رَّحِيمٌ ۝ وَالْخَيْلَ وَالْبِغَالَ وَالْحَمِيرَ

جانوں کے تحقیق پروردگار تمہارا البتہ شفقت والا ہے مہربان اور پیدا کیا گھوڑوں کو اور خچروں کو اور گدھوں کو

لِتَرْكَبُوهَا وَزِينَةً ۚ وَيَخْلُقُ مَا لَا تَعْلَمُونَ ۝ وَعَلَى اللَّهِ قَصْدُ السَّبِيلِ وَ

تاکہ چڑھو تم اوپر اون کے اور زینت کے لیے اور پیدا کرتا ہے جو چیز کہ تم نہیں جانتے اور اوپر اللہ کے ہے قدر راہ سیدھی کا ساتھ اور

ع ۹ مِنْهَا جَائِرٌ ۚ وَلَوْ شَاءَ لَهَدَاكُمْ أَجْمَعِينَ ۝ هُوَ الَّذِي أَنزَلَ مِنَ السَّمَاءِ

بعضی اونمیں سے کج ہے اور اگر چاہتا البتہ ہدایت کرتا تمکو سب کو وہی ہے جسنے اوتارا آسمان سے

مَاءً ۖ لَّكُم مِّنْهُ شَرَابٌ وَمِنْهُ شَجَرٌ فِيهِ تُسِيمُونَ ۝ يُنبِتُ لَكُم بِهِ

پانی کو واسطے تمہارے اوس میں سے پینا ہے اور اوسمیں سے درخت ہے کہ بیچ اوسکے چگاتے ہو اوگاتا ہے واسطے تمہارے ساتھ اوسکے

الزَّرْعَ وَالزَّيْتُونَ وَالنَّخِيلَ وَالْأَعْنَابَ وَمِن كُلِّ الثَّمَرَاتِ ۗ إِنَّ فِي

کھیتی اور زیتون اور کھجوریں اور انگوروں کو اور ہر میووں سے تحقیق بیچ

ذَٰلِكَ لَآيَةً لِّقَوْمٍ يَتَفَكَّرُونَ ۝ وَسَخَّرَ لَكُمُ اللَّيْلَ وَالنَّهَارَ

اوسکے البتہ نشانی ہے واسطے اوس قوم کے کہ فکر کرتی ہیں اور مسخر کیا واسطے تمہارے رات کو اور دن کو

وَالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ ۖ وَالنُّجُومُ مُسَخَّرَاتٌ

اور سورج کو اور چاند کو اور ستارے مسخر ہیں

بِاَمْرِهٖ اِنَّ فِیْ ذٰلِكَ لَاٰیٰتٍ لِّقَوْمٍ

ساتھ حکم اوسکے کے تحقیق بیچ اسکے البتہ نشانیاں ہیں واسطے اوس قوم کے کہ

یَّعْقِلُوْنَ ۝ وَمَا ذَرَاَ لَكُمْ فِی الْاَرْضِ مُخْتَلِفًا اَلْوَانُهٗ اِنَّ

سمجھتے ہیں اور جو کچھ کہ پھیلا دیا ہے واسطے تمہارے بیچ زمین کے کہ مختلف ہیں رنگ اوسکے تحقیق

فِیْ ذٰلِكَ لَاٰیَةً لِّقَوْمٍ یَّذَّكَّرُوْنَ ۝ وَهُوَ الَّذِیْ سَخَّرَ الْبَحْرَ لِتَاْكُلُوْا

بیچ اسکے نشانی ہے واسطے اوس قوم کے کہ نصیحت پکڑتے ہیں اور وہی ہے جسنے مسخر کیا دریا کو تاکہ کھاؤ

مِنْهُ لَحْمًا طَرِیًّا وَّتَسْتَخْرِجُوْا مِنْهُ حِلْیَةً تَلْبَسُوْنَهَا ۚ وَتَرَى الْفُلْكَ

اوسمیں سے گوشت تازہ اور نکالتے ہو اوس میں سے گہنا کہ پہنتے ہو تم اوسکو اور دیکھتا ہے تو کشتیوں کو

مَوَاخِرَ فِیْهِ وَلِتَبْتَغُوْا مِنْ فَضْلِهٖ وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ۝ وَاَلْقٰى

پانی پھاڑنیوالیاں بیچ اوسکے اور تاکہ چاہو تم فضل اوسکے سے اور تاکہ تم شکر کرو اور ڈالی

فِی الْاَرْضِ رَوَاسِیَ اَنْ تَمِیْدَ بِكُمْ وَاَنْهٰرًا وَّسُبُلًا لَّعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ ۝

بیچ زمین کے پہاڑ ایسا نہو کہ ہلجاوے ساتھ تمہارے اور نہریں اور رستے تاکہ تم راہ پاؤ

وَعَلٰمٰتٍ ۚ وَبِالنَّجْمِ هُمْ یَهْتَدُوْنَ ۝ اَفَمَنْ یَّخْلُقُ كَمَنْ لَّا یَخْلُقُ ۚ اَفَلَا

اور پیدا کیں نشانیاں راہ کی اور ساتھ تارے کے وہ راہ پاتے ہیں کیا پس وہ شخص کہ پیدا کرتا ہے مانند اوس شخص کے ہے کہ نہیں پیدا کرتا کیا پس

تَذَكَّرُوْنَ ۝ وَاِنْ تَعُدُّوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ لَا تُحْصُوْهَا ۗ اِنَّ اللّٰهَ

نہیں نصیحت پکڑتے اور اگر گنو تم نعمت اللہ کی تو نہ پورا گن سکو گے تحقیق اللہ

لَغَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ ۝ وَاللّٰهُ یَعْلَمُ مَا

البتہ بخشنے والا ہے مہربان اور اللہ جانتا ہے جو کچھ

تُسِرُّونَ وَمَا تُعْلِنُونَ ۝ وَالَّذِينَ

چھپاتے ہو اور جو کچھ ظاہر کرتے ہو اور جن لوگون کو

يَدْعُونَ مِن دُونِ اللَّهِ لَا يَخْلُقُونَ شَيْئًا وَهُمْ يُخْلَقُونَ ۝

کو پکارتے ہو سوا اللہ کے نہین پیدا کرتے کچھ اور وہ پیدا کیے جاتے ہین

ع ٢ ١٢ ٨

أَمْوَاتٌ غَيْرُ أَحْيَاءٍ ۖ وَمَا يَشْعُرُونَ أَيَّانَ يُبْعَثُونَ ۝ إِلَٰهُكُمْ إِلَٰهٌ

مردے ہین نہین زندے اور نہین جانتے کہ کب اوٹھائے جاوینگے معبود تمہارا معبود

وَاحِدٌ ۚ فَالَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ بِالْآخِرَةِ قُلُوبُهُم مُّنكِرَةٌ وَهُم

اکیلا ہے پس جو لوگ کہ نہین ایمان لاتے ساتھ آخرت کے دل اونکے انکار کرنیوالے ہین اور وہ

مُّسْتَكْبِرُونَ ۝ لَا جَرَمَ أَنَّ اللَّهَ يَعْلَمُ مَا يُسِرُّونَ وَمَا يُعْلِنُونَ ۚ إِنَّهُ

تکبر کرنیوالے نہین شک تحقیق اللہ جانتا ہے جو چھپاتے ہین اور جو کچھ ظاہر کرتے ہین تحقیق وہ

لَا يُحِبُّ الْمُسْتَكْبِرِينَ ۝ وَإِذَا قِيلَ لَهُم مَّاذَا أَنزَلَ رَبُّكُمْ ۙ قَالُوا

نہین دوست رکہتا غرور کرنیوالونکو اور جسوقت کہا جاتا ہے واسطے اونکے کیا اوتارا ہے پروردگار تمہارے نے کہتے ہین

أَسَاطِيرُ الْأَوَّلِينَ ۝ لِيَحْمِلُوا أَوْزَارَهُمْ كَامِلَةً يَوْمَ الْقِيَامَةِ ۙ وَ

کہانیان ہین پہلونکی تاکہ اوٹھاوین بوجھ اپنے پورے دن قیامت کے اور

ع ٣ ١٣ ٩

مِنْ أَوْزَارِ الَّذِينَ يُضِلُّونَهُم بِغَيْرِ عِلْمٍ ۗ أَلَا سَاءَ مَا يَزِرُونَ ۝

بعضے گناہون اونلوگون سے کہ گمراہ کرتے ہین اونکو بغیر علم کے خبردار ہو برا ہے جو کچھ بوجھ اوٹھاتے ہین

قَدْ مَكَرَ الَّذِينَ مِن قَبْلِهِمْ فَأَتَى اللَّهُ

تحقیق مکر کیا اون لوگون نے کہ پہلے اون سے تہے پس آیا حکم اللہ کا

ہ پہنچے اور بہر تقدیر اس کلام سے وہ قوم ہی بہتون کو گمراہ کرتی تہی حق تعالےٰ نے فرمایا کہ وہ لوگ کہ اس عمل کو کرتے ہین لیحملوا اوزارہم تا اوٹھاوین بوجھ اپنے گناہون کا کاملۃ

بنیانهم من القواعد فخر علیهم

عمارت اُنکی کے پاس بنیاد و نکی طرف سے پس گر پڑی اوپر اُنکے

السقف من فوقهم واتٰهم العذاب من حیث لا

چھت اوپر اُنکے سے اور آیا اونکے پاس عذاب اُس جگہ سے کہ نہیں

یشعرون ثم یوم القیٰمة یخزیهم ویقول این شرکاءی الذین

جانتے تھے پھر دن قیامت کے رسوا کریگا اُنکو اور کہیگا کہاں ہیں شریک میرے جو کہ

کنتم تشاقون فیهم قال الذین اوتوا العلم ان الخزی الیوم

تھے تم جھگڑتے بیچ اونکے کہینگے وہ لوگ کہ دیے گئے تھے علم تحقیق رسوائی آجکے دن

والسوء علی الکٰفرین الذین تتوفٰهم الملٰئکة ظالمی انفسهم

اور بُرائی اوپر کافروں کے ہے وہ لوگ کہ قبض کرتے ہیں اُنکو فرشتے اُس حالت میں کہ ظلم کرنیوالے تھے جانوں اپنی کو

فالقوا السلم ما کنا نعمل من سوء بلٰی ان الله علیم بما

پس ڈالی اُنھوں نے صلح نہ تھے ہم کرتے کوئی بُرائی ہاں یعنی تحقیق الله جاننے والا ہے ساتھ اُس چیز کے

کنتم تعملون فادخلوا ابواب جهنم خٰلدین فیها فلبئس

کہ تھے تم کرتے پس داخل ہو دروازوں دوزخ کے میں ہمیشہ رہنے والے بیچ اُسکے پس البتہ بُری ہے

مثوی المتکبرین وقیل للذین اتقوا ماذا انزل ربکم

جگہ تکبر کرنیوالوں کی اور کہا گیا واسطے اُنلوگوں کے کہ پرہیزگاری کرتے ہیں کیا اتارا ہے پروردگار تمہارے نے

قالوا خیرا للذین احسنوا فی هٰذه

کہا اُنھوں نے خوبی ہے واسطے اُن لوگوں کے کہ احسان کرتے ہیں بیچ اس

الدُّنْيَا حَسَنَةٌ وَلَدَارُ الْآخِرَةِ

دنیا کے بھلائی ہے اور البتہ گھر آخرت کا

خَيْرٌ وَلَنِعْمَ دَارُ الْمُتَّقِينَ ۝ جَنّٰتُ عَدْنٍ يَّدْخُلُوْنَهَا

بہتر ہے اور البتہ اچھا ہے گھر پرہیزگاروں کا بہشتیں ہمیشہ رہنے کی داخل ہونگے اوسمیں

تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ لَهُمْ فِيْهَا مَا يَشَآءُوْنَ كَذٰلِكَ يَجْزِي

جاری ہیں نیچے درختوں اونکے سے نہریں واسطے اونکے بیچ اونکے وہ چیز ہے کہ جو چاہیں گے اسی طرح جزا دیتا ہے

اللّٰهُ الْمُتَّقِيْنَ ۝ الَّذِيْنَ تَتَوَفّٰىهُمُ الْمَلٰٓئِكَةُ طَيِّبِيْنَ يَقُوْلُوْنَ سَلٰمٌ

اللہ پرہیزگاروں کو جو لوگ کہ قبض کرتے ہیں اونکو فرشتے اوسحالت میں کہ پاکیزہ ہیں کہتے ہیں سلامتی ہے

عَلَيْكُمُ ادْخُلُوا الْجَنَّةَ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۝ هَلْ يَنْظُرُوْنَ اِلَّآ اَنْ

اوپر تمہارے داخل ہو تم بہشت میں بسبب اوس چیز کے کرتے تھے تم کرتے نہیں انتظار کرتے مگر یہ کہ

تَاْتِيَهُمُ الْمَلٰٓئِكَةُ اَوْ يَاْتِيَ اَمْرُ رَبِّكَ كَذٰلِكَ فَعَلَ الَّذِيْنَ مِنْ

آویں اونکے پاس فرشتے یا آوے حکم پروردگار تیرے کا اسی طرح کیا تھا اون لوگوں نے

قَبْلِهِمْ وَمَا ظَلَمَهُمُ اللّٰهُ وَلٰكِنْ كَانُوْٓا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ ۝ فَاَصَابَهُمْ

کہ پہلے اونسے تھے اور نہ ظلم کیا تھا اللہ نے اور لیکن تھے وہ جانوں اپنی کو ظلم کرتے پس پہنچی اونکو

سَيِّاٰتُ مَا عَمِلُوْا وَحَاقَ بِهِمْ مَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ ۝ ع ٩ / ١٠

برائیاں اوس چیز کی کہ کیا تھا انہوں نے اور گھیر لیا اونکو اوس چیز نے کہ تھے وہ ساتھ اوسکے ٹھٹھا کرتے

وَقَالَ الَّذِيْنَ اَشْرَكُوْا لَوْ شَآءَ اللّٰهُ

اور کہا اون لوگوں نے کہ شرک کرتے تھے اگر چاہتا اللہ

مَا عَبَدْنَا مِنْ دُونِهِ مِنْ شَيْءٍ نَحْنُ

نہ عبادت کرتے ہم سوا اوسکے کسی چیز کو ہم

وَلَا آبَاؤُنَا وَلَا حَرَّمْنَا مِنْ دُونِهِ مِنْ شَيْءٍ ۚ كَذَٰلِكَ

اور نہ باپ ہمارے اور نہ حرام کرتے ہم سوا اوسکے حکم کے کسی چیز کو اسی طرح

فَعَلَ الَّذِينَ مِنْ قَبْلِهِمْ ۚ فَهَلْ عَلَى الرُّسُلِ إِلَّا الْبَلَاغُ الْمُبِينُ ۝

کیا تھا اُن لوگوں نے کہ پہلے اُنسے تھے پس نہیں ہے اوپر پیغمبروں کے مگر پہونچا دینا ظاہر

وَلَقَدْ بَعَثْنَا فِي كُلِّ أُمَّةٍ رَسُولًا أَنِ اعْبُدُوا اللَّهَ وَاجْتَنِبُوا الطَّاغُوتَ ۖ

اور البتہ تحقیق بھیجا ہمنے بیچ ہر امت کے پیغمبر کو یہ کہ عبادت کرو اللہ کو اور پرہیز کرو طاغوت سے

فَمِنْهُمْ مَنْ هَدَى اللَّهُ وَمِنْهُمْ مَنْ حَقَّتْ عَلَيْهِ الضَّلَالَةُ ۚ فَسِيرُوا

پس بعضا اونمین سے وہ شخص ہے کہ ہدایت کی اللہ نے اور بعضا اونمین سے وہ شخص ہے کہ ثابت ہوئی اوپر اوسکے گمراہی پس سیر کرو

فِي الْأَرْضِ فَانْظُرُوا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُكَذِّبِينَ ۝ إِنْ تَحْرِصْ

بیچ زمین کے پس دیکھو کیونکر تھا آخرکار جھٹلانے والونکا اگر حرص کرے تو

عَلَىٰ هُدَاهُمْ فَإِنَّ اللَّهَ لَا يَهْدِي مَنْ يُضِلُّ ۖ وَمَا لَهُمْ مِنْ نَاصِرِينَ ۝

اوپر ہدایت اونکی کے پس تحقیق اللہ نہیں ہدایت کرتا اوس شخص کو کہ گمراہی میں چھوڑ دیتا ہے اور نہیں واسطے اونکے مدد کرنیوالے

وَأَقْسَمُوا بِاللَّهِ جَهْدَ أَيْمَانِهِمْ ۙ لَا يَبْعَثُ اللَّهُ مَنْ يَمُوتُ ۚ

اور قسم کھائی اونہوں نے ساتھ اللہ کے بہت سخت قسمیں اپنی کہ نہ اوٹھاویگا اللہ اوس شخص کو کہ مر جاتا ہے

بَلَىٰ وَعْدًا عَلَيْهِ حَقًّا وَلَٰكِنَّ أَكْثَرَ النَّاسِ

ہاں وعدہ کیا ہے اوپر اوسکے سچا اور لیکن اکثر آدمی

لَا يَعْلَمُونَ ۝ لِيُبَيِّنَ لَهُمُ الَّذِي

نہین جانتے — تاکہ بیان کرے واسطے اونکے — وہ چیز

يَخْتَلِفُونَ فِيهِ وَلِيَعْلَمَ الَّذِينَ كَفَرُوا أَنَّهُمْ كَانُوا

کہ اختلاف کرتے ہین بیچ اوسکے — اور تاکہ جانین — وہ لوگ کہ کافر ہوئے یہ کہ وہ — تھے

كَاذِبِينَ ۝ إِنَّمَا قَوْلُنَا لِشَيْءٍ إِذَا أَرَدْنَاهُ أَنْ نَقُولَ لَهُ كُنْ فَيَكُونُ ۝

ع ۵ / ۱۱

جھوٹے — سوا اسکے نہین کہ کہنا ہمارا واسطے کسی چیز کے جسوقت ارادہ کرتے ہین یہ کہ کہتے ہین ہم واسطے اسکے ہو تو بس ہو جاتی ہے

وَالَّذِينَ هَاجَرُوا فِي اللَّهِ مِنْ بَعْدِ مَا ظُلِمُوا لَنُبَوِّئَنَّهُمْ فِي الدُّنْيَا

اور جن لوگون نے کہ وطن چھوڑا بیچ راہ خدا کے پیچھے اس سے کہ ظلم کئے گئے تاکہ جگہ دیوین ہم اون کو — بیچ دنیا کے

حَسَنَةً وَلَأَجْرُ الْآخِرَةِ أَكْبَرُ لَوْ كَانُوا يَعْلَمُونَ ۝ الَّذِينَ صَبَرُوا

اچھی — اور البتہ ثواب آخرت کا بہت بڑا ہے — اگر ہین وہ جانتے — جن لوگون نے کہ صبر کیا

وَعَلَىٰ رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُونَ ۝ وَمَا أَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ إِلَّا رِجَالًا نُوحِي

اور اوپر پروردگار اپنے کے توکل کرتے ہین — اور نہین بھیجے ہمنے — مگر مرد کہ وحی بھیجتے تھے ہم

إِلَيْهِمْ فَاسْأَلُوا أَهْلَ الذِّكْرِ إِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُونَ ۝ بِالْبَيِّنَاتِ وَالزُّبُرِ

طرف اونکے — پس سوال کرو اہل ذکر سے — اگر ہو تم نہین جانتے — یعنے بھیجا ہمنے اونکو ساتھ دلیلون اور کتابون کے

وَأَنْزَلْنَا إِلَيْكَ الذِّكْرَ لِتُبَيِّنَ لِلنَّاسِ مَا نُزِّلَ إِلَيْهِمْ وَلَعَلَّهُمْ

اور اوتارا ہمنے طرف تیرے قرآن کو تاکہ بیان کرے تو واسطے آدمیون کے وہ چیز کہ اوتاری گئی ہے طرف اونکی اور شاید کہ وہ

يَتَفَكَّرُونَ ۝ أَفَأَمِنَ الَّذِينَ مَكَرُوا

فکر کرین — کیا نڈر ہوئے وہ لوگ کہ مکر کئے اونہون نے

وَاصِبًا ۚ أَفَغَيْرَ اللَّهِ تَتَّقُونَ ۝ وَمَا

لازم کیا پس سوا الله کے ڈرتے ہو تم اور جو کچھ

بِكُم مِّن نِّعْمَةٍ فَمِنَ اللَّهِ ۖ ثُمَّ إِذَا مَسَّكُمُ الضُّرُّ فَإِلَيْهِ

ساتھ تمہارے ہے نعمت سے پس الله کی طرف سے ہے پھر جس وقت لگتی ہے تمکو سختی پس طرف اوسیکے

تَجْأَرُونَ ۝ ثُمَّ إِذَا كَشَفَ الضُّرَّ عَنكُمْ إِذَا فَرِيقٌ مِّنكُم بِرَبِّهِمْ يُشْرِكُونَ ۝

فریاد کرتے ہو پھر جب کھولتا ہے سختی کو تمسے اوسوقت ایک فرقہ تم مین سے ساتھ پروردگار اپنے کے شرک کرتا ہے

لِيَكْفُرُوا بِمَا آتَيْنَاهُمْ ۚ فَتَمَتَّعُوا ۖ فَسَوْفَ تَعْلَمُونَ ۝ وَيَجْعَلُونَ لِمَا لَا

کہ کافر ہون وہ ساتھ اسچیز کے کہ دیا ہے ہمنے اونکو پس فائدہ اوٹھالو پس جلد جانوگے تم اور مقرر کرتے ہین واسطے اسچیز کے کہ نہین

يَعْلَمُونَ نَصِيبًا مِّمَّا رَزَقْنَاهُمْ ۗ تَاللَّهِ لَتُسْأَلُنَّ عَمَّا كُنتُمْ تَفْتَرُونَ ۝

جانتے حصہ اوس چیز سے کہ روزی دی ہے ہمنے اونکو قسم ہے الله کی البتہ پوچھے جاؤگے تم اسچیز سے کہ ہو تم باندھ لیتے

وَيَجْعَلُونَ لِلَّهِ الْبَنَاتِ سُبْحَانَهُ ۙ وَلَهُم مَّا يَشْتَهُونَ ۝ وَإِذَا بُشِّرَ

اور مقرر کرتے ہین واسطے الله کے بیٹیان پاکی ہے اوسکو اور واسطے اونکے ہے جو کچھ خواہش کرتے ہین اور جسوقت خوشخبری دیا جاتا ہے

أَحَدُهُم بِالْأُنثَىٰ ظَلَّ وَجْهُهُ مُسْوَدًّا وَهُوَ كَظِيمٌ ۝ يَتَوَارَىٰ مِنَ

کوئی اونکا ساتھ بیٹی کے ہوجاتا ہے منہ اوسکا کالا اور وہ بھرا ہوا غم کا ہوتا ہے چھپتا ہے

الْقَوْمِ مِن سُوءِ مَا بُشِّرَ بِهِ ۚ أَيُمْسِكُهُ عَلَىٰ هُونٍ أَمْ يَدُسُّهُ

قوم سے برائی اسچیز کی سے کہ خوشخبری دیا گیا ہے ساتھ اسکے کیا نگاہ رکھے اسکو اوپر ذلت کے یا گاڑ دے اوسکو

فِي التُّرَابِ ۗ أَلَا سَاءَ مَا يَحْكُمُونَ ۝

بیچ مٹی کے خبردار ہو برا ہے جو کچھ حکم کرتے ہین

لِلَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ

واسطے اون لوگونکے کہ نہین ایمان لاتے ساتھ آخرت کے

مَثَلُ السَّوْءِ ۚ وَلِلّٰهِ الْمَثَلُ الْاَعْلٰى ۭ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝ ع ۱۰

صفت ہے برائی کی اور واسطے اللہ کے ہے صفت بلند اور وہ غالب ہے حکمت والا

وَلَوْ يُؤَاخِذُ اللّٰهُ النَّاسَ بِظُلْمِهِمْ مَّا تَرَكَ عَلَيْهَا مِنْ دَاۗبَّةٍ وَّ

اور اگر پکڑے اللہ آدمیونکو ساتھ ظلم اونکے کے نہ چھوڑے اوپر اوسکے یعنی زمین کے کوئی چلنے والا اور

لٰكِنْ يُّؤَخِّرُهُمْ اِلٰٓى اَجَلٍ مُّسَمًّى ۚ فَاِذَا جَاۗءَ اَجَلُهُمْ لَا يَسْتَاْخِرُوْنَ

لیکن ڈھیل دیتا ہے اونکو ایک وقت مقرر تک پس جب آویگی اجل اونکی نہ پیچھے رہین گے

سَاعَةً وَّلَا يَسْتَقْدِمُوْنَ ۝ وَيَجْعَلُوْنَ لِلّٰهِ مَا يَكْرَهُوْنَ وَتَصِفُ

ایک ساعت اور نہ آگے جاوینگے اور مقرر کرتے ہین واسطے اللہ کے جو کچھ ناخوش رکھتے ہین اور بیان کرتی ہین

اَلْسِنَتُهُمُ الْكَذِبَ اَنَّ لَهُمُ الْحُسْنٰى ۭ لَا جَرَمَ اَنَّ لَهُمُ النَّارَ وَاَنَّهُمْ

زبانین اونکی جھوٹ یہ کہ واسطے اونکے اچھی چیز ہے نہین ہے شک یہ کہ واسطے اونکے آگ ہے اور تحقیق وہ

مُّفْرَطُوْنَ ۝ تَاللّٰهِ لَقَدْ اَرْسَلْنَآ اِلٰٓى اُمَمٍ مِّنْ قَبْلِكَ فَزَيَّنَ لَهُمُ

جلائے گئے ہین قسم ہے اللہ کی البتہ تحقیق بھیجا ہمنے طرف امتونکے پہلے تجھسے پس زینت دی واسطے اونکے

الشَّيْطٰنُ اَعْمَالَهُمْ فَهُوَ وَلِيُّهُمُ الْيَوْمَ وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۝

شیطان نے عملون اونکے کو پس وہی ہے دوست اونکا آجکے دن اور واسطے اونکے عذاب ہے درد والا

وَمَآ اَنْزَلْنَا عَلَيْكَ الْكِتٰبَ اِلَّا

اور نہین اوتاری ہمنے اوپر تیرے کتاب مگر

لِتُبَيِّنَ لَهُمُ الَّذِي اخْتَلَفُوا فِيهِ ۙ
تاکہ بیان کرے تو واسطے اونکے وہ چیز کہ اختلاف کرتے ہیں وہ بیچ اوسکے

وَهُدًى وَرَحْمَةً لِّقَوْمٍ يُؤْمِنُونَ ۝ وَاللَّهُ أَنزَلَ مِنَ
اور بسبب ہدایت اور رحمت کے واسطے اوس قوم کے کہ ایمان لاتے ہیں اور اللہ نے اوتارا

السَّمَاءِ مَاءً فَأَحْيَا بِهِ الْأَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا ۚ إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَةً
آسمان سے پانی پس زندہ کیا ساتھ اوسکے زمین کو پیچھے مرنے اوسکے کے تحقیق بیچ اوسکے البتہ نشانی ہے

ع ٥ ١٤
لِّقَوْمٍ يَسْمَعُونَ ۝ وَإِنَّ لَكُمْ فِي الْأَنْعَامِ لَعِبْرَةً ۖ نُّسْقِيكُم مِّمَّا فِي
اوس قوم کے کہ سنتے ہیں اور تحقیق واسطے تمہارے بیچ چارپایوں کے البتہ نصیحت ہے پلاتے ہیں تمکو اوس چیز سے کہ بیچ

بُطُونِهِ مِن بَيْنِ فَرْثٍ وَدَمٍ لَّبَنًا خَالِصًا سَائِغًا لِّلشَّارِبِينَ ۝
اونکے پیٹ کے درمیان سے گوبر کے اور لہو کے دودھ خالص آسانی سے حلق میں جانیوالا واسطے پینے والوں کے

وَمِن ثَمَرَاتِ النَّخِيلِ وَالْأَعْنَابِ تَتَّخِذُونَ مِنْهُ سَكَرًا وَرِزْقًا
اور میووں کھجوروں کے سے اور انگوروں کے سے لیتے ہو تم اوس سے مست کرنیوالی چیز اور رزق

حَسَنًا ۗ إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَةً لِّقَوْمٍ يَعْقِلُونَ ۝ وَأَوْحَىٰ رَبُّكَ إِلَى
اچھا تحقیق بیچ اوسکے البتہ نشانی ہے واسطے اوس قوم کے کہ سمجھتے ہیں اور وحی بھیجی تیرے پروردگار نے طرف

النَّحْلِ أَنِ اتَّخِذِي مِنَ الْجِبَالِ بُيُوتًا وَمِنَ الشَّجَرِ وَمِمَّا
شہد کی مکھی کے یہ کہ پکڑ تو پہاڑوں سے گھر اور درختوں سے اور اوس چیز سے کہ

يَعْرِشُونَ ۝ ثُمَّ كُلِي مِن كُلِّ الثَّمَرَاتِ
بلند کرتے ہیں پھر کھا تو ہر ایک میووں سے

فَاسْلُكِىْ سُبُلَ رَبِّكِ ذُلُلًا ؕ

پس چل تو رستون پر وردگار اپنے مین فرمان بردار

يَخْرُجُ مِنْۢ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ فِيْهِ شِفَآءٌ

نکلتی ہے پیٹون اونکے سے پینے کی چیز کہ مختلف ہین رنگ اوسکے بیچ اوسکے شفا ہے

لِّلنَّاسِ ؕ اِنَّ فِىْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً لِّقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ ۝ وَاللّٰهُ خَلَقَكُمْ

واسطے آدمیونکے تحقیق بیچ اسکے البتہ نشانی ہے واسطے اوس قوم کے کہ فکر کرتے ہین اور اللہ نے پیدا کیا تمکو

ثُمَّ يَتَوَفّٰىكُمْ ۙ وَمِنْكُمْ مَّنْ يُّرَدُّ اِلٰٓى اَرْذَلِ الْعُمُرِ لِكَىْ لَا يَعْلَمَ بَعْدَ

پھر موت دیگا تمکو اور بعضا تم مین سے وہ شخص ہے کہ پھیرا جاتا ہے طرف بہت ذلیل عمر کے تاکہ نہ جانین پیچھے

عِلْمٍ شَيْئًا ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌ قَدِيْرٌ ۝ وَاللّٰهُ فَضَّلَ بَعْضَكُمْ عَلٰى بَعْضٍ

ع ٥ ٩ ١٥

جاننے کے کچھ چیز تحقیق اللہ جاننے والا ہے قدرت والا اور اللہ نے بزرگی دی ہے بعضے تمہارے کو اوپر بعضے کے

فِى الرِّزْقِ ۚ فَمَا الَّذِيْنَ فُضِّلُوْا بِرَآدِّىْ رِزْقِهِمْ عَلٰى مَا مَلَكَتْ

بیچ رزق کے پس نہین ہین وہ لوگ کہ بزرگی دیے گئے پھیرنیوالے رزق اپنے کے اوپر اونکے کہ مالک ہوئے ہین

اَيْمَانُهُمْ فَهُمْ فِيْهِ سَوَآءٌ ؕ اَفَبِنِعْمَةِ اللّٰهِ يَجْحَدُوْنَ ۝ وَاللّٰهُ جَعَلَ

دہنے ہاتھ اونکے پس وہ بیچ اوسکے برابر ہین پس ساتھ نعمت اللہ کے انکار کرتے ہین اور اللہ نے کی واسطے

لَكُمْ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ اَزْوَاجًا وَّجَعَلَ لَكُمْ مِّنْ اَزْوَاجِكُمْ

تمہارے آپس تمہارے سے جوروین اور کیے واسطے تمہارے جوروؤن تمہاری سے

بَنِيْنَ وَحَفَدَةً وَّرَزَقَكُمْ مِّنَ الطَّيِّبٰتِ ؕ

بیٹے اور پوتے اور رزق دیا تمہارے تئین پاکیزہ چیزون سے

ہو اکل طیب اور اجتناب کیا در خبیث مین پس یکا و حضرت نے اپنی ذات کو ساتھ لیسوب کے کا میر زنبور کا ہے تسمیہ فرمایا کمال لطافت کے ساتھ واللہ خلقکم اور حق سبحانہ تعالیٰ نے پیدا کیا تمہارے تئین

بیچ اسکے یہ شبہ ہے اور یہ اوس بات سے کہ جدا ہونا اجل آدمیون کا نہین ہے مگر ساتھ تقدیر حکم قادر کے ساتھ اس وجہ کے کہ ترکیب بانی انکی کرے اور تعدیل مزاجون کے انکی کرے اور بہ قدر

أَفَبِالْبَاطِلِ يُؤْمِنُونَ وَبِنِعْمَتِ

کیا پس ساتھ باطل کے ایمان لاتے ہیں اور ساتھ نعمت

اللّٰهِ هُمْ يَكْفُرُونَ وَيَعْبُدُونَ مِن دُونِ اللّٰهِ مَا لَا

الله کے وہ کفر کرتے ہیں اور عبادت کرتے ہیں سوا الله کے اوس چیز کے کہ نہیں

يَمْلِكُ لَهُمْ رِزْقًا مِّنَ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ شَيْئًا وَّلَا يَسْتَطِيعُونَ

اختیار رکھتے واسطے اونکے رزق دینے کا آسمانوں سے اور زمین سے کچھ اور نہیں طاقت رکھتے

فَلَا تَضْرِبُوا لِلّٰهِ الْأَمْثَالَ إِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ وَأَنتُمْ لَا تَعْلَمُونَ

پس مت بیان کرو واسطے الله کے مثالیں تحقیق الله جانتا ہے اور تم نہیں جانتے

ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا عَبْدًا مَّمْلُوكًا لَّا يَقْدِرُ عَلٰى شَيْءٍ وَمَن رَّزَقْنٰهُ

بیان کی ہے الله نے مثال ایک غلام ہو خرید لیا گیا کہ نہیں قدرت رکھتا اوپر کسی چیز کے اور وہ شخص کہ دیا ہے ہم نے اوسکو

مِنَّا رِزْقًا حَسَنًا فَهُوَ يُنفِقُ مِنْهُ سِرًّا وَجَهْرًا هَلْ يَسْتَوُونَ ط

اپنی طرف سے رزق اچھا پس وہ خرچ کرتا ہے اوس میں سے پوشیدہ اور ظاہر کیا برابر ہیں وہ

الْحَمْدُ لِلّٰهِ بَلْ أَكْثَرُهُمْ لَا يَعْلَمُونَ وَضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا رَّجُلَيْنِ

سب تعریف واسطے الله کے ہے بلکہ اکثر اونکے نہیں جانتے اور بیان کی ہے الله نے مثال دو مرد ہیں

أَحَدُهُمَا أَبْكَمُ لَا يَقْدِرُ عَلٰى شَيْءٍ وَهُوَ كَلٌّ عَلٰى مَوْلٰىهُ

ایک اونکا گونگا ہے نہیں قدرت رکھتا اوپر کسی چیز کے اور وہ گران ہے اوپر مالک اپنے کے

أَيْنَمَا يُوَجِّههُّ لَا يَأْتِ بِخَيْرٍ هَلْ

جہاں کہیں بھیجے اوسکو نہیں لاتا بھلائی کیا

ضعیف اور گران ہے علی مولاہ اور بار ہے اوس شخص کے کہ متولی امر اوسکے کا ہے یعنے ولی اوس کا ساتھ رعایت حال اوسکے کے عاجز ہونے والا ہو اینما یوجہہ جس جگہ کہ متوجہ کرے

يَوْمَ ظَعْنِكُمْ وَيَوْمَ إِقَامَتِكُمْ ۙ

دن سفر اپنے کے اور دن قیام کرنے اپنے

وَمِنْ أَصْوَافِهَا وَأَوْبَارِهَا وَأَشْعَارِهَا أَثَاثًا

اور اون کی پشموں اونٹوں کے سے اور بالوں اونکے سے اسباب اور

وَمَتَاعًا إِلَىٰ حِينٍ ۝ وَاللَّهُ جَعَلَ لَكُمْ مِمَّا خَلَقَ ظِلَالًا وَجَعَلَ

فائدہ ایک مدت تک اور اللہ نے کیا واسطے تمہارے اوس چیز سے کہ پیدا کی ہیں سائے اور کیں

لَكُمْ مِنَ الْجِبَالِ أَكْنَانًا وَجَعَلَ لَكُمْ سَرَابِيلَ تَقِيكُمُ الْحَرَّ

واسطے تمہارے پہاڑوں سے پناہ نشیمن اور کیے واسطے تمہارے کرتے کہ بچاتے ہیں تم کو گرمی سے

وَسَرَابِيلَ تَقِيكُمْ بَأْسَكُمْ ۚ كَذَٰلِكَ يُتِمُّ نِعْمَتَهُ عَلَيْكُمْ لَعَلَّكُمْ

اور کیے واسطے تمہارے کرتے کہ بچاتے ہیں لڑائی تمہاری سے اسی طرح تمام کرتا ہے نعمت اپنی اوپر تمہارے تاکہ تم

تُسْلِمُونَ ۝ فَإِنْ تَوَلَّوْا فَإِنَّمَا عَلَيْكَ الْبَلَاغُ الْمُبِينُ ۝ يَعْرِفُونَ

مطیع ہو پس اگر پھر جاویں پس سوا اس کے نہیں کہ اوپر تمہارے ہے پہونچانا ظاہر پہچانتے ہیں

نِعْمَتَ اللَّهِ ثُمَّ يُنْكِرُونَهَا وَأَكْثَرُهُمُ الْكَافِرُونَ ۝ وَيَوْمَ نَبْعَثُ

نعمت اللہ کی پھر انکار کرتے ہیں اوس سے اور اکثر اونکے کافر ہیں اور جس دن اوٹھاویں گے ہم

مِنْ كُلِّ أُمَّةٍ شَهِيدًا ثُمَّ لَا يُؤْذَنُ لِلَّذِينَ كَفَرُوا وَلَا

ہر امت سے گواہ پھر نہ اذن دیا جاویگا واسطے اون لوگوں کے کہ کافر ہوئے اور نہ

هُمْ يُسْتَعْتَبُونَ ۝ وَإِذَا رَأَى الَّذِينَ

وہ عذر قبول کئے جاویں گے اور جس وقت دیکھیں گے وہ لوگ

ع ۱۷

ظَلَمُوا الْعَذَابَ فَلَا يُخَفَّفُ

کہ ظالم ہوئے عذاب کو پس نہ ہلکا کیا جاوے گا

عَنْهُمْ وَلَا هُمْ يُنظَرُونَ ۝ وَإِذَا رَأَى الَّذِينَ أَشْرَكُوا

اون سے اور نہ وہ ڈھیل دیے جاوینگے اور جسوقت دیکھینگے وہ لوگ کہ شرک کرتے تھے

شُرَكَاءَهُمْ قَالُوا رَبَّنَا هَٰؤُلَاءِ شُرَكَاؤُنَا الَّذِينَ كُنَّا نَدْعُوا

شریکوں اپنے کو کہینگے ای پروردگار ہمارے یہ ہیں شریک ہمارے جنکو تھے ہم پکارتے

مِن دُونِكَ ۖ فَأَلْقَوْا إِلَيْهِمُ الْقَوْلَ إِنَّكُمْ لَكَاذِبُونَ ۝ وَأَلْقَوْا

سوا تیرے پس ڈالینگے طرف اونکے بات کہ تحقیق تم البتہ جھوٹے ہو اور ڈالینگے

إِلَى اللَّهِ يَوْمَئِذٍ السَّلَمَ ۖ وَضَلَّ عَنْهُم مَّا كَانُوا يَفْتَرُونَ ۝

طرف اللہ کے اوسدن صلح اور گم ہوا اونسے وہ چیز کہ تھے وہ باندھ لیتے

الَّذِينَ كَفَرُوا وَصَدُّوا عَن سَبِيلِ اللَّهِ زِدْنَاهُمْ عَذَابًا فَوْقَ

وہ لوگ جو کافر ہوئے اور بند کیا اونھوں نے اللہ کی راہ سے زیادہ کرینگے ہم عذاب اوپر

الْعَذَابِ بِمَا كَانُوا يُفْسِدُونَ ۝ وَيَوْمَ نَبْعَثُ فِي كُلِّ أُمَّةٍ

عذاب بسبب اوس چیز کے کرتے تھے وہ فساد کرتے اور جسدن اوٹھاوینگے ہم بیچ ہر امت کے

شَهِيدًا عَلَيْهِم مِّنْ أَنفُسِهِمْ ۖ وَجِئْنَا بِكَ شَهِيدًا عَلَىٰ

گواہ اوپر اونکے جانوں اونکی سے اور لاوینگے ہم تجھکو گواہ اوپر

هَٰؤُلَاءِ ۚ وَنَزَّلْنَا عَلَيْكَ الْكِتَابَ

انکے اور اوتارا ہی ہمنے اوپر تیرے کتاب

تِبْيَانًا لِّكُلِّ شَيْءٍ وَهُدًى

بیان کرنیوالی واسطے ہر چیز کے اور ہدایت

وَرَحْمَةً وَبُشْرَىٰ لِلْمُسْلِمِينَ ۝ إِنَّ اللَّهَ يَأْمُرُ

اور رحمت اور خوشخبری ہے واسطے مسلمانوں کے تحقیق الله حکم کرتا ہے

بِالْعَدْلِ وَالْإِحْسَانِ وَإِيتَاءِ ذِي الْقُرْبَىٰ وَيَنْهَىٰ عَنِ الْفَحْشَاءِ

ساتھ عدل کے اور احسان کے اور دینے قرابت والوں کے اور منع کرتا ہے فحشوں سے

وَالْمُنكَرِ وَالْبَغْيِ ۚ يَعِظُكُمْ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُونَ ۝ وَأَوْفُوا بِعَهْدِ

اور بدبات سے اور سرکشی سے نصیحت کرتا ہے تمکو تاکہ یاد پکڑو تم اور پورا کرو تم عہد

اللَّهِ إِذَا عَاهَدتُّمْ وَلَا تَنقُضُوا الْأَيْمَانَ بَعْدَ تَوْكِيدِهَا

الله کا جسوقت کہ عہد کرو تم اور مت توڑو قسموں کو پیچھے مضبوط کرنے اونکے

وَقَدْ جَعَلْتُمُ اللَّهَ عَلَيْكُمْ كَفِيلًا ۚ إِنَّ اللَّهَ يَعْلَمُ مَا تَفْعَلُونَ ۝

اور تحقیق کیا ہے تمنے الله کو اوپر اپنے ضامن تحقیق الله جانتا ہے جو کچھ کرتے ہو تم

وَلَا تَكُونُوا كَالَّتِي نَقَضَتْ غَزْلَهَا مِن بَعْدِ قُوَّةٍ أَنكَاثًا

اور مت ہو مانند اوس عورت کے کہ توڑ ڈالا کاتا اپنا کو پیچھے قوت کے ریزہ ریزہ

تَتَّخِذُونَ أَيْمَانَكُمْ دَخَلًا بَيْنَكُمْ أَن تَكُونَ أُمَّةٌ هِيَ

پکڑتے ہو تم قسموں اپنی کو دخل دینے والے درمیان اپنے یہ کہ ہووے ایک جماعت وہ

أَرْبَىٰ مِنْ أُمَّةٍ ۚ إِنَّمَا يَبْلُوكُمُ اللَّهُ

زیادہ دوسری جماعت سے سوائے اسکے نہیں آزماتا ہے تمکو الله

بِهٖ ۭ وَلَيُبَيِّنَنَّ لَكُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ

ساتھ اس قسم کے اور تاکہ بیان کرے واسطے تمہارے دن قیامت کے

مَا كُنْتُمْ فِيْهِ تَخْتَلِفُوْنَ ۝ وَلَوْ شَاۗءَ اللّٰهُ لَجَعَلَكُمْ

وہ چیز کہ ہو تم بیچ اس کے اختلاف کرتے اور اگر چاہتا اللہ البتہ کر دیتا تمہارے تئیں

اُمَّةً وَّاحِدَةً وَّلٰكِنْ يُّضِلُّ مَنْ يَّشَاۗءُ وَيَهْدِيْ مَنْ يَّشَاۗءُ ۭ

امت ایک اور لیکن گمراہی میں چھوڑ دیتا ہے جس شخص کو چاہے اور ہدایت کرتا ہے جس شخص کو چاہے

وَلَتُسْـَٔــلُنَّ عَمَّا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۝ وَلَا تَتَّخِذُوْٓا اَيْمَانَكُمْ دَخَلًۢا

اور البتہ سوال کئے جاؤ گے تم اس چیز سے کہ تھے تم کرتے اور مت پکڑو قسموں اپنی کو دخل دینے والی

بَيْنَكُمْ فَتَزِلَّ قَدَمٌۢ بَعْدَ ثُبُوْتِهَا وَتَذُوْقُوا السُّوْۗءَ بِمَا صَدَدْتُّمْ

درمیان اپنے پس ڈگ جاویگا قدم پیچھے ثابت ہونے اوس کے کے اور چکھو تم برائی کو بسبب اسکے کہ بند کیا ہے تم نے

عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۚ وَلَكُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۝ وَلَا تَشْتَرُوْا بِعَهْدِ

راہ خدا کی سے اور واسطے تمہارے ہے عذاب بڑا اور مت مول لو بدلے عہد

اللّٰهِ ثَمَنًا قَلِيْلًا ۭ اِنَّمَا عِنْدَ اللّٰهِ هُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ

خدا کے مول تھوڑا سا تحقیق وہ چیز کہ نزدیک خدا کے ہے وہ بہتر ہے واسطے تمہارے اگر ہو تم

تَعْلَمُوْنَ ۝ مَا عِنْدَكُمْ يَنْفَدُ وَمَا عِنْدَ اللّٰهِ بَاقٍ ۭ وَ

جانتے جو کچھ نزدیک تمہارے ہے تمام ہوجاتا ہے اور جو کچھ نزدیک اللہ کے ہے باقی رہنے والا ہے اور

لَنَجْزِيَنَّ الَّذِيْنَ صَبَرُوْٓا اَجْرَهُمْ

البتہ جزا دینگے ہم اون لوگوں کو کہ صبر کیا اور ثواب اونکا

تم ساتھ عہد کے یا بسبب منع کرنے کے غیر اپنے کو راہ خدا سے دیکھا دیکھی خاص کے تمہارے تئیں آخرت میں عذاب عظیم عذاب بڑا یہ تہدید عظیم خاصکر ضعفاء اہل اسلام کے تئیں کہ

بِأَحْسَنِ مَا كَانُوا يَعْمَلُونَ ۝ مَنْ
بہتر اس چیز سے کہ تھے وہ کرتے ۔ جو شخص کہ

عَمِلَ صَالِحًا مِّن ذَكَرٍ أَوْ أُنثَىٰ وَهُوَ مُؤْمِنٌ فَلَنُحْيِيَنَّهُ
کام کرے اچھا مرد سے یا عورت سے اور وہ مومن ہے پس البتہ زندگی دینگے ہم اسکو

حَيَاةً طَيِّبَةً وَلَنَجْزِيَنَّهُمْ أَجْرَهُم بِأَحْسَنِ مَا كَانُوا يَعْمَلُونَ ۝ فَإِذَا
زندگی پاک اور البتہ جزا دینگے ہم ثواب اونکا ساتھ بہتر اس چیز کے کہ تھے وہ کرتے پس جسوقت

قَرَأْتَ الْقُرْآنَ فَاسْتَعِذْ بِاللَّهِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيمِ ۝ إِنَّهُ لَيْسَ لَهُ
پڑھے تو قرآن کو پس پناہ مانگ ساتھ اللہ کے شیطان راندے ہوئے سے تحقیق کہ نہیں ہے واسطے اوس شیطان کے

سُلْطَانٌ عَلَى الَّذِينَ آمَنُوا وَعَلَىٰ رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُونَ ۝ إِنَّمَا سُلْطَانُهُ عَلَى
غلبہ اوپر ان لوگوں کے کہ ایمان لائے اور اوپر پروردگار اپنے کے توکل کرتے ہیں سوا اسکے نہیں کہ غلبہ اوسکا اوپر

ع ۱۳ ۱۹ الَّذِينَ يَتَوَلَّوْنَهُ وَالَّذِينَ هُم بِهِ مُشْرِكُونَ ۝ وَإِذَا بَدَّلْنَا آيَةً
ان لوگوں کے ہے کہ دوستی کرتے ہیں اوس سے اور ان لوگوں کے کہ وہ ساتھ اوسکے شرک کرتے ہیں اور جسوقت بدل ڈالتے ہیں ہم ایک آیت

مَّكَانَ آيَةٍ وَاللَّهُ أَعْلَمُ بِمَا يُنَزِّلُ قَالُوا إِنَّمَا أَنتَ مُفْتَرٍ بَلْ
بجگہ ایک آیت کے اور اللہ بہت جانتا ہے اس چیز کو کہ اتارتا ہے کہتے ہیں سوا اسکے نہیں کہ تو باندھ لینے والا ہے بلکہ

أَكْثَرُهُمْ لَا يَعْلَمُونَ ۝ قُلْ نَزَّلَهُ رُوحُ الْقُدُسِ مِن رَّبِّكَ
اکثر اونکے نہیں جانتے کہہ تو اوتارا ہے اوسکو جان پاک نے پروردگار اپنے سے

بِالْحَقِّ لِيُثَبِّتَ الَّذِينَ آمَنُوا وَ
ساتھ حق کے تاکہ ثابت رکھے لوگوں کو کہ ایمان لائے اور

هُدًى وَّبُشْرٰى لِلْمُسْلِمِيْنَ ۝

اور ہدایت اور خوشخبری واسطے مسلمانوں کے

وَلَقَدْ نَعْلَمُ اَنَّهُمْ يَقُوْلُوْنَ اِنَّمَا يُعَلِّمُهٗ بَشَرٌ ؕ لِسَانُ

اور البتہ تحقیق جانتے ہیں ہم یہ کہ وہ کہتے ہیں نہیں سوا اسکے کہ سکھاتا ہے اوسکو آدمی زبان

الَّذِيْ يُلْحِدُوْنَ اِلَيْهِ اَعْجَمِيٌّ وَّهٰذَا لِسَانٌ عَرَبِيٌّ مُّبِيْنٌ ۝

اوس شخص کی کہ طرف اوسکے کجی ہے اور یہ زبان عربی ہے ظاہر

اِنَّ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ ۙ لَا يَهْدِيْهِمُ اللّٰهُ وَلَهُمْ عَذَابٌ

تحقیق جو لوگ کہ نہیں ایمان لاتے ساتھ نشانیوں اللہ کے نہیں ہدایت کرتا انکو اللہ اور واسطے انکے عذاب

اَلِيْمٌ ۝ اِنَّمَا يَفْتَرِي الْكَذِبَ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ ۚ وَاُولٰٓئِكَ

درد والا سوا اسکے نہیں کہ باندھ لیتے ہیں جھوٹ وہ لوگ کہ نہیں ایمان لاتے ساتھ نشانیوں اللہ کے اور یہ لوگ

هُمُ الْكٰذِبُوْنَ ۝ مَنْ كَفَرَ بِاللّٰهِ مِنْۢ بَعْدِ اِيْمَانِهٖٓ اِلَّا مَنْ اُكْرِهَ وَ

وہی ہیں جھوٹے جو شخص کہ کافر ہوا ساتھ اللہ کے پیچھے ایمان اپنے کے مگر جو شخص زبردستی کیا گیا اور

قَلْبُهٗ مُطْمَئِنٌّۢ بِالْاِيْمَانِ وَلٰكِنْ مَّنْ شَرَحَ بِالْكُفْرِ صَدْرًا فَعَلَيْهِمْ

دل اوسکا آرام پکڑنیوالا ہے ساتھ ایمان کے اور لیکن وہ شخص کہ کھولے ساتھ کفر کے سینہ کو پس اوپر اونکے

غَضَبٌ مِّنَ اللّٰهِ ۚ وَلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۝ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمُ

غضب ہے اللہ سے اور واسطے اونکے عذاب ہے بڑا یہ اسواسطے ہے کہ تحقیق

اسْتَحَبُّوا الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا عَلَى الْاٰخِرَةِ ۙ

انہوں نے دوست رکھا زندگانی دنیا کو اوپر آخرت کے

وَأَنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ

اور تحقیق اللہ نہیں ہدایت کرتا قوم کو

الْكٰفِرِينَ ۝ أُولٰٓئِكَ الَّذِينَ طَبَعَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوبِهِمْ

کافروں کی یہ وہ لوگ ہیں کہ مہر کی ہے اللہ نے اوپر دلوں اونکے کے اور

وَسَمْعِهِمْ وَأَبْصَارِهِمْ وَأُولٰٓئِكَ هُمُ الْغٰفِلُونَ ۝ لَا جَرَمَ أَنَّهُمْ

کانوں اونکے کے اور آنکھوں اونکی کے اور یہ لوگ وہی ہیں غافل نہیں شک یہ کہ وہ

فِي الْآخِرَةِ هُمُ الْخٰسِرُونَ ۝ ثُمَّ إِنَّ رَبَّكَ لِلَّذِينَ هَاجَرُوا مِنْ

بیچ آخرت کے وہی ہیں نقصان پانیوالے پھر تحقیق پروردگار تیرا واسطے اون لوگوں کے کہ وطن چھوڑتے

بَعْدِ مَا فُتِنُوا ثُمَّ جٰهَدُوا وَصَبَرُوا إِنَّ رَبَّكَ مِنْ بَعْدِهَا لَغَفُورٌ

پیچھے اسکے کہ ایذا دئے گئے پھر جہاد کیا اونہوں نے اور صبر کیا اونہوں نے تحقیق پروردگار تیرا پیچھے اوس کے البتہ بخشنے والا

رَّحِيمٌ ۝ يَوْمَ تَأْتِي كُلُّ نَفْسٍ تُجَادِلُ عَنْ نَفْسِهَا وَتُوَفّٰى كُلُّ ع

مہربان یاد کر جس دن کہ آویگا ہر جی جھگڑتا ہوا جان اپنی سے اور پورا دیا جاویگا

نَفْسٍ مَّا عَمِلَتْ وَهُمْ لَا يُظْلَمُونَ ۝ وَضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا قَرْيَةً

ہر جی جو کچھ کہ کیا ہے اور وہ نہ ظلم کئے جاوینگے اور بیان کی اللہ نے مثل ایک بستی کی

كَانَتْ آمِنَةً مُّطْمَئِنَّةً يَأْتِيهَا رِزْقُهَا رَغَدًا مِّنْ كُلِّ

کہ تھی امن والی آرام والی آتا تھا اوسکو رزق اوسکا با فراغت ہر جگہ سے

مَكَانٍ فَكَفَرَتْ بِأَنْعُمِ اللّٰهِ فَأَذَاقَهَا اللّٰهُ

پس کفر کیا ساتھ نعمتوں اللہ کے پس چکھایا اوسکو اللہ نے

